... نوازش خود خریدار ہو کر اپنے احباب کو بھی خریدار بنایئے

# رشید التجارۃ

نمبر (۱) | بابت ماہ نومبر ۱۸۹۸ء | جلد (۱)

جوہر شناس جانتے ہیں مجھ کو کیا ہوں میں
ما ہوں نفست طرفہ دُرِ بے بہا ہوں میں

مرتبہ
محمد رشید احمد منیجر

مظہر النور پریس امروہہ میں طبع ہوا

ضخامت اُن کی کامل قدردانی پر ہے

اور اشتہار درج کیا جاتا ہو کہ اسپر نظر بہت کم پڑتی ہے اور بجاے فائدے کے نقصان ہوتا ہے جو نہایت افسوسناک بات ہو اگر تمام اشتہارات تفصیل کے ساتھ پبلک کی نظر سے گزرین تو اس نقصان کی تلافی ہو اور آپ دیکھین کہ آپ کی ملک کی تجارت نے دن دونی رات چوگنی ترقی کی۔

بعض دیسی بھائیون کا یہ خیال کہ ''اشاعت اشتہار مین روپیہ صرف کرنا ضائع کرنا ہی'' در اصل باطل ہی اور اگر صحیح مانا جاسے تو اسکے وہی اسباب ہین جنکا اوپر ذکر کیا گیا۔ یورپ کا ایک تاجر لاکھ روپیہ سالانہ اشاعت اشتہار مین صرف کرکے چہار چند نفع اٹھاتا تھا - ایک مرتبہ اسنے اس کام کو غیرضروری سمجھکر ملتوی کردیا تو ختم سال کا حساب دیکھنے سے معلوم ہوا کہ جسقدر نفع ہرسال ہوتا تھا اس سے دس حصے زائد نقصان ہوا۔

میاں للّٰہو کی استاد حضور نواب خلد آشیان طاب ثراہ

''امیر اللغات''

یہ دِلّی اور لکھنؤ کی اردو کا نہایت مبسوط اور مستند لغت ہی - اس مین اصلی لغات اور انکا اشتقاق - تذکیر و تانیث حقیقی اور مجازی معنی متوسے مثلین - مردون اور عورتون کے محاورے اور اصطلاحین فقرے یا شعر سے ہر ایک کی مثال - اور محل استعمال - غرض زبان کی باریکیان

آیۂ رحمت آگاہی و تصنیف عالیجناب جوزا رکاب فلک قباب حضور پرنور نواب محمد حامد علیخان بہادر والی ریاست رامپور دام ملکہم و اقبالہم از نتائج طبع گہربار استاد الاساتذہ ملک الشعرا جناب منشی امیر احمد صاحب امیر مینائی

رستون مین نہ کیونکر ہو ہجوم مردم
آنکھیں ہون نہ کیون فرش جا بجا قائم
اقبال ہی ہمرکاب سرکار امیر
ڈنکے کی صدا ہے بارک اللہ لکم

کرانے کا ملال بجاے - اِسلی دو جلدین تیار ہین - جلد اوّل مین ۲۳ ہزار کے قریب صرف الف ممدودہ کے لغت ہین اور دوسری جلد مین ساڑھے تین ہزار کے قریب الف مقصورہ کے لغات کاغذ سفید - چھپائی عمدہ - تقطیع ۲۰×۲۶ اور قیمت ہر ایک جلد کی ے ہے - محصول ذمہ خریدار -

''صنمخانہ عشق''

یہ دوسرا عاشقانہ دیوان فی الکمال

یہ کہنا پڑیگا کہ ایسا نایاب اور جامع رسالہ جسکی ہمکو اشد ضرورت تھی آجتک نہ نکلا تہا۔ یہ بات کہ گزشتہ زمانے مین اس قبیل کی کوئی چیز وضع کی گئی تھی اور اُسنے کس حد تک ترقی کی قابل لحاظ نہین ہی اسوجہ سے کہ بہت سے لوگ ایک ہی کام کرتے ہین لیکن ہر ایک کے نفع و نقصان مین تفاوت ہوتا ہی۔

## بخدمت مالکان اخبار

مودبانہ گذارش ہے کہ ہمارا ناچیز ہدیہ ہرگز اس قابل نہین کہ آپکے بیش بہا صحائف کا معاوضہ ہوسکے تاہم آپ کی مہربانی کے بھروسے پر دو باتون کی درخواست کیجاتی ہی۔ اوّل یہ کہ اسکو تبادلے مین قبول فرمائیے۔ دوسرے اپنی گران بہا اوقات مین سے چند منٹ ہمکو عنایت فرماکر ریویو سے عزت بخشئے۔

المُلتمِس
رشید احمد منیجر رشید التجارۃ

# رشید التجارۃ

نمبر (۱) | بابت ماہ نومبر ۱۸۹۸ء | جلد اوّل

تصانیف ملک الشعرا جناب منشی امیر احمد صاحب امیر مینائی لکھنوی استاد حضور نواب خلد آشیان جناب شہزادہ

«امیر اللغات»

یہ دلّی اور لکھنؤ کی اُردو کا نہایت مبسوط اور مستند لغت ہے۔ اس مین اصلی لغات اور اُنکا اشتقاق۔ تذکیر و تانیث حقیقی اور مجازی معنی متولے یشلین۔ مردون اور عورتونکے محاورے اور اصطلاحین فقرے یا شعر سے ہر ایک کی مثال۔ اور محل استعمال۔ غرض زبان کی باریکیان

رباعیات تہنیت نزول اجلال مسند آرای دولت و اقبال آیہ رحمت آقای ولینعمت عالیجناب جوزار کاب فلک قباب حضور پرنور نواب محمد حامد علیخان بہادر والی ریاست رامپور دام ملکہم و زید اقبالہم از نتائج طبع گہربار اُستاد الاساتذہ ملک الشعرا جناب منشی امیر احمد صاحب امیر مینائی سلّمہ

رستو نمین نہ کیونکر ہو ہجوم مردم

آنکھین ہون نہ کیون فرش بجای قاقم

اقبال ہی ہمرکاب سرکار امیر

ڈنکی کی صدا ہے بارک اللہ لکم

اور خوبیان اس طرح جمع کی گئی ہین کہ جسکے پاس یہ لغت ہو وہ گویا زبانکے خزانے کا مالک بنجائے۔ اِسکی دو جلدین تیار ہین۔ جلد اوّل مین ۳ ہزار کے قریب صرف الف ممدودہ کے لغت ہین اور دوسری جلد مین ساڑھے تین ہزار کے قریب الف مقصورہ کے لغات۔ کاغذ سفید۔ چھپائی عمدہ۔ تقطیع ۲۰×۲۶ اور قیمت ہر ایک جلد کی ے ہے۔ محصول ذمّہ خریدار۔

«صنمخانہ عشق»

یہ دوسرا عاشقانہ دیوان فی الحال

مقبول کتاب یعنی مشکوٰۃ کا ترجمہ سلیس اردو
بین السطور کرکے کمال صحت و صفائی
سے ۴ حصون مین چہاپی گئی ہی اور حاشیہ پر
وہ فوائد صحیحہ تحقیق سے چڑہائے گئے ہین
جو مشکوٰۃ کی اور شرحون مین نایاب ہین
متن عربی خط مین جلی قلم سے با اعراب ہے
قیمت فی جلد ۶؎ کتاب نہایت مفید ہی
ادنی لیاقت والے کو بہی حدیثون کا مطلب
آسانی سے حل ہو جاتا ہے۔ اسکی
خوبی دیکہنے پر منحصر ہے۔ ایک جلد بطور
نمونہ منگوا کر ملاحظہ فرماوین۔ باقی تمام
دینی کتابون کی فہرست موجود ہے
آدہ آنے کا ٹکٹ آنے پر
بہیج سکتے ہین ۔

## تمام دنیا مین بی نظیر سفری حمائل مترجم و محشی باردو۔

ہم نے ایک حمائل مترجم و محشی بحواشی
موضح القرآن کامل اور علاوہ اسکے
وہ حواشی مفید و معتبر تفاسیر سے لکہی ہین
کہ آجتک کسی نے کسی قرآن و حمائل پر
نہیں چڑہائے ہونگے جنسے ادنیٰ لیاقت

ادہر مین لیتا ہون کبہی کبہو کبہی اودہر
شب وصال اڑی جاتی ہی مسی کیطرح
تمہارے سامنے لیلیٰ یہ رنگ روپ کہان
بجہی بجہی سی ہی چہوٹی ہوئی مسی کیطرح
جلیل گوشۂ عزلت کو مغتنم جانو
کریگا کوئی رفاقت نہ بیکسی کیطرح

## حسام جناب محمد حسام الدین صاحب
## خلف علامہ جناب مولوی نور اللہ صاحب کاکوروی

دیکہہ کیا وہ رخ گلگون نظر جام شراب
کہ وہان تک نہین ہوتا گذر جام شراب
میرے ساقی کی کہچا دست نے دکہایا یہ رنگ
کہ لہو ہو گیا غم سے جگر جام شراب
آپکے چشم مسیت کے سرشارون پر
نہین ممکن جو کبہی ہو اثر جام شراب
نشے مین دیکہہ لیا آج وہ پہراجوبن
ہاتہ آیا ہمین گویا ثمر جام شراب
کہو نکر عارض گلگون نکو بادہ کشی
ہو نجائے کہین ہمکو نظر جام شراب
ہمکو مستی مین ملی تیغ حوادث سے پناہ
خوب کام آئی ہماری سپر جام شراب
اس نزاکت پہ نہ کیونکر رخ جانان ہو حسام
کہ بجلیتے ہی ہوا سے کمر جام شراب

والا بہی قرآن مجید مین پوری استعداد
حاصل کر سکے۔ ایسی محنت و جانفشانی
کے ساتہہ شروع کی ہی جسکی خوبی دیکہنے
پر منحصر ہی۔ کاغذ والایتی مختلف رنگ کا
لگایا گیا ہی۔ انشاء اللہ تعالیٰ یہ حمائل
خوبی، خط اور وضاحت تحریر و صفائی
طبع مین ایسی چہپ رہی ہی جو اپنا نظیر
نہین رکہتی۔ سولہ پارہ تک چہپ چکی ہی
قیمت مجلد صرف ۴؎ محصولڈاک ذمہ خریدار

**المشتہر** عبد الغفور و عبد الاول غزنویان
مالکان مطبع القرآن والسنہ امرتسر۔

## مشہور بہاگلپوری تسری پارچہ

نہایت خوش وضع وچمکدار تسری
تہان۔ صافہ۔ ساڑہی وغیرہ۔
مختلف پختہ رنگ و پسندیدہ وضع
عام پسند۔ مرغوب ہر امیر و غریب
مقبول ہر پیر و جوان۔ محبوب اطفال و
نسوان۔ قیمت نہایت مناسب
لیکن نقد یا ویلو پی ایبل۔ نمونہ کے
لئے ۲ کا ٹکٹ خاص حالتمین نمونہ کی کیفیت
**المشتہر** مہچک لعل بہاگلپور۔

موسم گرما مین پینے کے واسطے۔

## خوش ذائقہ میوہ جات
## پھلون کے شربت

### تفصیل

نیمبو نارنگی رس بھری
اسٹابری اناناس
آم ناسپاتی ادرکھ

یہ شربت مذکورہ بالا ہر ایک اپنی اپنی تاثیر تازگی و خوش ذائقہ کی موسم گرما تک رکھیگا اور برف کے پانی کے ساتہ اندازاً چہٹانک بھر ملانے سے ایک پانی پینے کا گلاس نہایت عمدہ بنیگا جو کہ بدن بہت کچھ تازگی بخشنے گا اور کلیجے کو ٹھنڈا رکھے گا۔

**قیمت فی بوتل تین پاؤ ۱۲؏**

**قیمت ایکدرجن ۱۰؏**

صرف ہمارے یہان بنایا جاتا ہی اور فروخت کیا جاتا ہے

**المشتہر**

**چیک ایلن کمپنی دوا ساز لکھنؤ**

## ظرافت

ایک پیر مرد میانے پر سوار ہو لیے اور کپڑونکا کثیر الوزن گٹھر سامنے رکھ لیا کہارون نے عذر کیا کہ اتنا بوجھ ہمسے نہ اٹھیگا تب اُنہون نے گٹھر گود مین رکھکر کہا کہ اب مینے تمام بوجھ اپنے ہی ذمے لے لیا۔

ایک۔ آپ صحن مکان چھوڑکر دالان مین کیون غسل کرتے ہین۔
دوسرا۔ ابھی تو صرف ترشح ہو رہی ہے صحن مین غسل کرنے سے زیادہ بارش ہونے کی حالت مین بھیگ جانیکا اندیشہ ہے

ایک۔ جناب آپکے صاحبزادے نے کتے پر گولی کہائی جسکے صدمے سے وہ فوت ہو گیا
دوسرا۔ فوت ہو جانیکا تو افسوس ہے لیکن اللہ تعالی کا شکر ہے کہ آنکھ بچگئی۔

ایک۔ کسی بزرگ نے کیمیا کا نسخہ خواب مین مجھے تعلیم کیا ہے آپ اُسے قلمبند کر لین مبادا میں فراموش کر دوں پر تاسف ہو۔
دوسرا۔ جناب بہت جلد ارشاد فرمائیے
پہلا۔ دو کیا۔ دو کیا کا ہے کی تھی۔ کا ہے کی
تجھ۔ دو چیزین ہو گئین۔

## مخزن العطر مشک کی ہی دکان
## صاحبو پڑھ کر اسکو لو سب جان

ناظرین کی خدمت مین التماس ہے کہ براہ اعانت اشتہار ہذا کو ایکبار ملاحظہ فرمائیے یہ دکان آپ صاحبونکی قدر دانی سے اکیس برس سے ترقی کرتی چلی آتی ہے ہر شہر و دیار مین یہانکا مال جاتا اور پسند آتا ہے۔ یہان کا تحفہ کہان نہین جاتا اور [redacted] ناموری کو کون نہین جانتا۔ زیادہ خود ستائی فضول ہے۔ مشک آنست کہ خود بوید نہ کہ عطار گوید۔ اس کارخانے مین ہر قسم کا تمباکو خوردنی کشیدنی تیار رہتا ہے حسب دستور ہر روز باہر بھیجا جاتا ہے۔ مگر تھوڑے دنون سے راقم نے چند قسم کا خمیرہ نو ایجاد تیار کیا ہے جو کہ لاثانی ہے۔ اسکے اعلی اعلان کی ضرورت ہوئی۔

**قواعد** ہر قسم کا خمیرہ تین طرح کا ہوتا ہے تلخ۔ شیرین۔ دوسرا جنکی تفصیل سے صاحب ذوق لطیف

